الاسرار'' مروی ہے جس میں بعدِ نماز سمتِ بغداد گیارہ قدم چلتے ہوئے سرکارِ غوثیت سے استمداد بھی ہے۔

غوث اعظم رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

''جو حاجت ہو، پوری کی جائے گی''۔

یہ نماز اولیائے کرام کے معمولات و مجربات سے ہے۔ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

حسنِ نیت ہو خطا پھر کبھی کرتا ہی نہیں
آزمایا ہے یگانا ہے دوگانہ تیرا

ظاہر ہے کہ منکرینِ استعانت و توسّل کو اس ''صلاۃ الاسرار'' پر اعتراض ضرور ہوگا[1]۔ ان کے جواب میں ایک رسالہ ''اَنہار الانوار مِن یَمِّ صلاۃِ الاسرار'' تصنیف فرمایا ہے۔ جس میں اکابرِ امت اور اکابرِ منکرین سے اس کا جواز ثابت کیا ہے۔ بہت سے اہم صوفیانہ نکات بھی اس کے اندر رقم ہوئے ہیں پھر مولانا شاہ محمد ابراہیم قادری حیدر آبادی رحمۃ اللہ علیہ کو اس نماز کا اجازت نامہ لکھتے ہوئے عربی میں رسالہ ''اَزھار الانوار منْ صبا صلاۃِ الاسرار'' رقم فرمایا ہے۔ جس میں نماز غوثیہ کا مکمل طریقہ سیدنا غوث اعظم رضی اللہ عنہ کے ارشاد کی شرح کے ضمن میں لکھا ہے اور گیارہ کے عدد اور بارگاہِ غوثیت سے اس کے تعلق کے بارے میں بڑا ہی اہم نکتہ قلم بند کیا ہے جو خالص ذوقی و عرفانی ہے اور تصریح فرمائی ہے کہ یہ نکتہ قلبِ فقیر پر الہامِ غیبی ہے۔ شاید اکثر حضرات کے فہم اور ذوق سے بالاتر ہو اس لئے یہاں نقل کی ضرورت نہیں سمجھتا۔ اہلِ علم کی نظر سے گزر چکا ہوگا یا بعد میں دیکھ لیں گے۔ اس تفصیل کا مدعا یہ ہے کہ بارگاہِ قادریت سے متعلق اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے جو عرض کیا ہے:

---

۱- میاں ابوالحسن علی ندوی نے تو اعتراض سے بھی آگے بڑھ کر کھلا ہوا افتراء کیا ہے۔ ''ارکانِ شریعت'' کے حاشیہ میں لکھا ہے کہ یہ ''نماز بغداد کی طرف رُخ کر کے پڑھی جاتی ہے''۔

حالاں کہ تمام اہل سنت یہی جانتے اور لکھتے ہیں کہ یہ اللہ کیلئے دو رکعت نماز نفل ہے جس میں ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ اور گیارہ بار سورۂ اخلاص کی قرأت کی جائے گی اور پوری نماز میں دوسری نمازوں سے کوئی فرق نہیں۔ بعد نماز حمد، درود، دعا اور استعانت البتہ ہے لیکن گمراہ گری اور افتراء پردازی کو حقیقت بیانی سے کیا سروکار؟ ۱۲ محمد احمد مصباحی

میری قسمت کی قسم کھائیں سگانِ بغداد
ہند میں بھی ہوں تو دیتا رہوں پہرا تیرا

یہ صرف شاعرانہ دعویٰ نہیں بلکہ حقیقت بھی یہی ہے کہ انہوں نے ناموسِ غوثیت کی حفاظت اور فضائلِ قادریت کے اظہار واعلان میں کوئی فروگذاشت روا نہ رکھی وہ ان کی محبت میں اعداء کی کوئی پروانہ کرتے تھے۔ البتہ دوستوں کے اعتقاد واعتماد کے تحفظ کی خاطر ہر شبہہ واعتراض کا شافی جواب دینا اپنا فرضِ منصبی ضرور سمجھتے تھے۔ وہ فرماتے ہیں:

دلِ اعداد کو رضا تیز نمک کی دُھن ہے
اک ذرا اور چھڑکتا رہے خامہ تیرا

اس کے بعد چوتھا قصیدہ کہتے ہیں جس کا مقطع ہے:

اے رضا! چیست غم ار جملہ جہاں دشمنِ تست
کردہ ام مامنِ خود قبلۂ حاجاتے را

سیدنا غوثِ اعظم رضی اللہ عنہ کے ارشاد مبارک کے مطابق وہ اس پر کامل اعتماد رکھتے ہیں کہ ان کے اقوال کی تکذیب اور ان کے احوال کا انکار اپنی عاقبت کی بربادی ہے۔ اشعار میں بھی اس طرف اشارہ گزر چکا ہے۔ اسی اعتماد واعتقاد کا ثمرہ ہے کہ مشکل مسائل میں حضرت قادریت سے ان پر فیوض وعلوم کی بارش ہوتی کہ اثر خامہ دیکھتے رہیے۔ اس بارشِ فیض کا خود بھی ذکر فرماتے ہیں۔ رسالہ "انھار الانوار مِنْ یَمِّ صلوٰۃِ الاسرار" کے آخر میں رقمطراز ہیں:

"یہ ہے جو اسے گدائے سرکارِ فیض بارِ قادریہ پر برکات ونعماتِ حضور پرنور غوث اعظم رضی اللہ عنہ سے فائض ہوا۔

گر قبول افتد زہے عز وشرف

گدائے بینوا، فقیر ناسزا، اپنے تاجدار عظیم الجود عمیم العطا کے بے نعمت وکرم بے علت سے اس صلے کا طالب کہ عفو وعافیت وحسنِ عاقبت کے ساتھ اس دارِ ناپائیدار سے رخصت ہوئے۔ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے عزیز پسر، بتولِ زہرا کے لختِ جگر، علی مرتضیٰ کے نورِ نظر، حسن وحسین کے قرۃ بصر، محیِ سنتِ ابی بکر وعمر

صلی اللّٰہ تعالیٰ علی الحبیب وعلیھم وسلم یعنی حضور غوثِ صمدانی، قطب ربانی، واھبُ الآمال و مُعطی الاُمانی حضور پرنور غوث اعظم، قطبِ عالم، محی الدین ابو محمد عبدالقادر حسنی حسینی جیلانی رضی اللہ عنہ و ارضاہ وجعل حِرزَ نافی الدین رضاہ کی محبت وعشق وعقیدت واتباع واطاعت پر جائے اور جس دن "یَوْمَ نَدْعُوْ کُلَّ اُنَاسٍ بِاِمَامِھِمْ" کا ظہور ہو، یہ سراپا گناہ، زیرِ لوائے بیکس پناہ، سرکارِ قادریت ظلِ اِلٰہ جگہ پائے۔ فَاِنَّ ذَالِکَ عَلَی اللّٰہِ یَسِیْرٌ۔ اِنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ"۔ (فتاویٰ رضویہ جلد 3 صفحہ 548)

اسی نسبت وعقیدت کا صلہ تھا کہ اربابِ باطن کو سرکارِ غوثیت سے یہی بتایا گیا کہ ہمارا نائب بریلی میں اَحمد رضا ہے۔ مولانا عبدالعلیم صدیقی میرٹھی رحمۃ اللہ علیہ نے بھی اپنی منقبت میں اس طرف اشارہ کیا ہے۔ وہ نواسنج ہیں:

تمہیں پھیلا رہے ہو علمِ حق اکنافِ عالم میں
اِمامِ اہلسنّت نائب غوث الوریٰ تم ہو

## کرامات:

اِمام اَحمد رضا رحمۃ اللہ علیہ کے تصوّفِ عملی کے باب میں اب تک جو ذکر ہوا یہی وہ استقامت علی الشریعہ ہے جسے سیدنا غوث اعظم رضی اللہ عنہ نے ولی کی کرامت کہا اور یہی وہ کرامت ہے جس کے بارے میں سید المکاشفین حضرت محی الدین ابن عربی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اس میں استدراج اور مکر کا دخل نہیں۔ یہ اصل کرامتِ معنوی ہے جس پر خاص کو آگاہی ہوتی ہے لیکن ان کی حیات میں بہت سی کراماتِ حسّی بھی موجود ہیں جو سوانح کی کتابوں میں ملاحظہ کی جاسکتی ہیں۔

اب مَیں بعض وہ کرامات بھی ذکر کردوں جو عوام کو بھی محسوس ہونے والی ہیں اور کرامتِ معنوی کے ثبوت کے بعد کرامتِ حسّی بلاشبہ دلیلِ ولایت یا دلیل بالائے دلیل ہے۔

1- اوقات کا قبض وبسط بھی کراماتِ اولیاء سے ہے۔ اِمام عبدالوہاب شعرانی رحمۃ اللہ علیہ نے ''الیواقیت والجواہر فی بیان عقائد الاکابر'' کی تصنیف کے دوران ایک قلیل مدت میں

متعدد بار پوری ''فتوحاتِ مکیہ لابن العربی'' کا مطالعہ کیا جب کہ اتنی ضخیم کتاب اتنی بار بالا ستیعاب دیکھنے کیلئے مدتِ مدید درکار تھی۔ اسے خود علامہ شعرانی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کرامت شمار کیا کیوں کہ ان کے نزدیک ضروری ہے کہ ولی کو خود بھی اپنی کرامت پر اعتقاد و یقین ہو جس طرح نبی کو اپنے معجزہ پر خود بھی یقین ہونا ضروری ہے۔

سیدی امام احمد رضا رحمۃ اللہ علیہ الفیوضات الملکیہ لمحب الدولۃ المکیہ (1324ھ) میں خود اپنی ایک کرامت اسی قسم کی بیان کرتے ہیں اگرچہ حاشیہ میں انکساراً اسے کرامت نہیں بلکہ مَعونت لکھا ہے، فرماتے ہیں:

''فقیر قادری کے ساتھ دو بار ایسا معاملہ پیش آیا کہ آخرِ وقتِ فجر میں بیدار ہوا جب کہ کنارۂ آفتاب چمکنے میں بحسابِ علمِ توقیت صرف دس منٹ باقی تھے، غسل کی ضرورت تھی۔ استنجاء تطہیرِ نجاست اور مسواک سے فارغ ہو کر غسل خانہ میں گیا۔ گھڑی باہر رکھ دی تھی، اندر جا کر ایسا محسوس ہوا کہ وقت ابھی زیادہ ہے اس لئے سارے گرم کپڑے اتار کر رعایتِ آداب و سنن کے ساتھ باطمینان غسل کیا پھر سر سے اچھی طرح پانی جذب کر کے تمام کپڑے پہنے۔ باہر آ کر گھڑی دیکھی تو اس میں بالکل اتنا ہی وقت ہے جتنا پہلے تھا۔ خیال ہوا کہ رکھ دینے سے گھڑی بند ہو گئی تھی اور اٹھا لینے سے ابھی چلنے لگی اور نماز کا وقت نکل گیا اس لئے کہ اتنے سارے کاموں میں یقیناً دس منٹ سے زیادہ وقت صرف ہوا ہے اس فقیر کو ھیئت و نجوم اور توقیت کی بھی کامل معرفت ہے،[1] نگاہ اٹھا کر دیکھا تو اُفق یہ بتا رہا ہے کہ ابھی وقت ہے اور اتنا کہ فرض ہی نہیں سنتوں کی بھی گنجائش ہے لہٰذا سُنتیں ادا کیں۔ فرض بجماعت پڑھا اور مکان واپس ہو کر گھر کی عمدہ و صحیح بڑی گھڑی سے اپنی گھڑی ملائی تو دونوں بالکل مطابق تھیں اس سے سمجھا کہ چھوٹی گھڑی بند نہیں ہوئی تھی۔ اگر ایسا ہوتا تو دونوں میں ضرور فرق ہوتا۔ یقین کیا کہ مولیٰ سبحانہٗ تعالیٰ نے اس فقیر کے لئے ایک سیکنڈ سے کم وقت اتنا وسیع فرمایا کہ ان سارے کاموں کی گنجائش نکل

آئی۔ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ"۔ (الفیوضات الملکیۃ لمحب الدولۃ المکیۃ ملخصاً مترجماً)

خیال رہے کہ یہ واقعہ دو بار پیش آیا اور اس میں شبہ نہیں کہ سیکنڈ سے کم وقت کا اتنا بسیط وسیع ہونا خارقِ عادت اور کرامت ضرور ہے۔

2- ایک بار اسمِ اعظم کا ذکر نکل آیا۔ فرمایا: ہر شخص کیلئے اسمِ اعظم الگ الگ ہوتا ہے اور جتنے حاضر تھے سب کیلئے اسمِ اعظم الگ الگ تجویز فرمایا۔ سید قناعت علی صاحب کی باری تھی کہ عصر کی اذان ہوگئی اور جلسہ برخاست ہوگیا۔ سید صاحب کو حسرت رہ گئی اس وقت تک دل میں یہی کسک رہی، مکبّر نے تکبیر کہی۔ حی علی الفلاح پر اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ اٹھے اور مصلّی پر دایاں قدم رکھا۔ اس وقت سید صاحب بالکل مایوس ہوکر دل میں کہنے لگے کہ آج یہ پہلی مثال ہے کہ میں محروم رہ جاتا ہوں۔ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے فوراً ان کی طرف مڑ کر فرمایا: آپ کیلئے اسمِ اعظم ''یا خالق یا اللہ'' ہے پھر تکبیر تحریمہ کہی۔

3- جبل پور قیام کے زمانے میں ایک بار اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ محفلِ میلاد شریف میں سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے فضائل و کمالات بیان فرما رہے تھے۔ اسی دوران یکایک منبر سے اتر کر کھڑے ہوگئے اور صلوٰۃ و سلام عرض کرنے لگے۔ لوگوں کو حیرت ہوئی کہ بیچ تقریر میں اچانک یہ کیا ہوا۔ تھوڑی دیر کے بعد پھر تقریر شروع کی اور جلسہ ختم ہوا۔ بعد اجلاس مولانا مفتی برہان الحق صاحب رحمۃ اللہ علیہ اور ایک مردِ صالح، دو بزرگوں نے الگ الگ نشستوں میں بیان کیا۔ درمیانِ تقریر ہماری آنکھ لگ گئی۔ ہم نے ایک عجیب جلوۂ نور دیکھا جو پوری فضاء کو محیط ہوتا جا رہا تھا اسی میں ہم محو تھے کہ صلوٰۃ و سلام کی آواز کانوں میں آنے لگی جسے سُن کر آنکھ کھل گئی۔ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: یہ سرکار کا کرم تھا کہ تجلی فرمائی۔ لوگوں نے اب سمجھا کہ درمیانِ تقریر اچانک منبر سے اتر کر صلوٰۃ و سلام پیش کرنے کا سبب کیا تھا؟

ان عرفانی آنکھوں نے بیداری میں وہ جلوۂ نورانی ملاحظہ فرمایا: باادب کھڑے ہوکر نذرانۂ صلوٰۃ و سلام پیش کرنے لگے۔ ایسا ہی واقعہ سیدنا غوث اعظم رضی اللہ عنہ کے ایک وعظ میں پیش آیا تھا۔

4- اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے ایک مرید با اخلاص امجد علی خاں بھینسوڑی شریف کے رہنے والے تھے۔ کسی شکار میں ان کی گولی بجائے شکار کے آدمی پر لگی۔ پولیس نے مقدمہ قائم کر دیا اور قتل ثابت ہو گیا۔ پھانسی کی سزا سنائی گئی۔ ان کے گھر والے جیل میں پہنچے تو کہا: اطمینان رکھو! میں صبح گھر پر ناشتہ کروں گا۔ میرے پیرومرشد نے فرمایا ہے کہ ''جاؤ! ہم نے تمہیں چھوڑ دیا''۔ اب اُن کا حُسنِ اعتقاد اور کمالِ اعتماد بھی دیکھئے۔ جلّادوں نے پھانسی کے تختہ پر کھڑا کر دیا اور پوچھا: اپنی خواہش بتاؤ! انہوں نے جواب دیا: ابھی میرا وقت نہیں آیا ہے، وہ سب حیرت سے مُنہ تکنے لگے کہ عجب دیوانہ ہے، تختۂ دار پر کھڑا کیا جا چکا ہے، جان جانے میں صرف پھندا کھینچنے کی دیر ہے اور کہتا ہے: ابھی میرا وقت نہیں آیا۔ اتنے میں لندن سے تار آیا کہ ملکہ وکٹوریہ کی تاج پوشی کی خوشی میں اتنے خونی، اتنے قیدی رہا کیے جائیں۔ ان کو اُتار لیا گیا۔ گھر آ کر دیکھا تو لاش لانے کی تیاری ہو رہی تھی اور کہرام بپا تھا۔ انہیں دیکھ کر سب حیرت زدہ رہ گئے مگر انہوں نے کہا کہ مجھ اپنے پیرومرشد کے ارشاد پر یقین تھا۔ اس لئے میں نے کہا تھا کہ ناشتہ گھر آ کر کروں گا۔ ناشتہ لاؤ لیکن ابھی ناشتہ کہاں؟

5- ایک اور واقعہ بنارس میں پیش آیا جس کے راوی اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے خادمِ خاص جناب کفایت اللہ صاحب ہیں۔ بیان فرماتے ہیں: اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ بنارس تشریف لے گئے، ایک دن دوپہر کو ایک جگہ دعوت تھی۔ میں بھی ہمراہ تھا۔ واپسی میں تانگے والے سے فرمایا: اس طرف فلاں مندر کے سامنے سے ہوتے ہوئے چلو! مجھے حیرت ہوئی کہ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ بنارس کب تشریف لائے اور کیسے یہاں کی گلیوں سے واقف ہوئے اور اس مندر کا نام کب سُنا؟ اسی حیرت میں تھا کہ تانگہ مندر کے سامنے پہنچا۔ دیکھا کہ ایک سادھو مندر سے نکلا اور تانگہ کی طرف دوڑا۔ آپ نے تانگہ رکوا دیا۔ اس نے اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کو ادب سے سلام کیا اور کان میں کچھ باتیں ہوئیں جو میری سمجھ سے باہر تھیں پھر وہ سادھو مندر میں چلا گیا۔ ادھر تانگہ بھی چل پڑا تب میں نے عرض کی: حضور یہ کون تھا؟ فرمایا: ''ابدالِ وقت''۔ عرض کی: مندر میں! فرمایا:

آم کھائیے، پتے نہ گنئے''۔ (کراماتِ اعلیٰ حضرت صفحہ 67)

کراماتِ حسّی کا تذکرہ یہیں ختم کرتا ہوں۔ یہ ذہن نشین رہے کہ اصل کرامت استقامت علی الشریعہ ہے، اس کے بعد اگر کوئی خارق عادت ثابت ہو تو یقیناً کرامت ہوگا ورنہ استدراج میں داخل ہوگا اور امام احمد رضا رحمۃ اللہ علیہ کی کرامت یہ بھی ہے کہ ان کے خلفاء، تلامذہ اور مریدین اصحابِ کرامت ہوئے۔

حضرت صدرالشریعہ مولانا امجد علی اعظمی مصنف بہارِ شریعت رحمۃ اللہ علیہ خاص اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفہ و مرید تھے۔ ان کی جامعیتِ شریعت و طریقت معروف و مشہور ہے۔ وصال کے بعد برسات کی وجہ سے مزار شریف کا ایک حصہ کُھل گیا۔ پورا باغ جس میں مدفون ہیں، خوشبو سے معطر ہو گیا۔ گھوسی کے چھوٹے بڑے سب نے اِس کرامت کا مشاہدہ کیا اور عینی شاہدین کا بیان ہے کہ یہ خوشبو نہ پہلے ہم نے کسی چیز میں پائی نہ بعد میں اس کی نظیر نظر آئی۔ غیروں نے بھی دیکھا اور برملا اس کا اعتراف کیا۔

اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے خلفِ اصغر حضرت مفتی اعظم ہند مولانا مصطفیٰ رضا خاں رحمۃ اللہ علیہ ملفوظات کے دیباچہ میں فرماتے ہیں:

> ''صحبت بغیر رنگ لائے نہیں رہتی اور پھر اچھوں کی صحبت اور وہ بھی کون جنہیں سید العلماء کہیں تو حق یہ ہے کہ حق ادا نہ ہو، جنہیں تاج العرفاء کہیں تو بجا، جنہیں مجددِ وقت اور اِمامِ اولیاء سے تعبیر کریں تو صحیح، جنہیں حرمین شریفین طیبین کے علمائے کرام نے مدائحِ جلیلہ سے سراہا۔ اِنّہ السیّدُ الفردُ الاِمام کہا۔ ان کے ہاتھ پر بیعت ہوئے، انہیں اپنا شیخِ طریقت بنایا۔ ان سے سندیں لیں، اجازتیں لیں، انہیں اپنا استاد بنایا۔ پھر ایسے کی صحبت کیسی با برکت صحبت ہوگی۔ سچ تو یہ ہے کہ صحبت کی برکت نے انسان کر دیا۔ میری جان ان پاک قدموں پر قربان۔ جب سے یہ قدم پکڑے، آنکھیں کھلیں۔ اچھے بُرے کی تمیز ہوئی، اپنا نفع و زیاں سوجھا۔ مَنہیّات سے تابہ مقدور اِحتراز کیا اور اَوَامر کی بجا آوری میں مشغول ہوا''۔ (الملفوظ صفحہ 4 حصہ 1)

یہ اعتراف استفاضہ کافی ووافی ہے۔ اب آپ خود مفتی اعظم ہند رحمۃ اللہ علیہ کی زندگی پر نظر ڈالیں۔ شریعت کے سانچے میں ڈھلی ہوئی زندگی، طریقت کی میزان پر تلی ہوئی زندگی اور کرامات وخوارقِ عادات سے بھری ہوئی زندگی۔ اس زندگی کے جلوے اب بھی آنکھوں میں محفوظ ہوں گے۔ اس لئے مجھے تفصیل کی ضرورت نہیں۔ ظاہر ہے کہ جب زندگی کا یہ عالَم ہے تو زندگی ساز کا عالم کیا ہوگا؟

حضرت مولانا عبدالسلام جبل پوری رحمۃ اللہ علیہ کی کرامات بھی مَیں سن چکا ہوں اور دیکھنے والے اب بھی موجود ہیں۔ یہ بھی اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے خلیفہ وفیض یافتہ تھے۔ حدتو یہ ہے کہ استاذ صدر الشریعہ سیدنا محدِّث سورتی مولانا وصی اَحمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ جو اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ سے عمر میں بیس سال بڑے تھے، محشی بخاری مولانا محمد اسحاق رحمۃ اللہ علیہ کے تلمیذ حدیث اور حضرت مولانا فضل الرحمٰن گنج مراد آبادی رحمۃ اللہ علیہ کے مرید رشید تھے۔ وہ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ سے حصولِ فیض کا اعتراف کچھ عجب انداز میں کرتے ہیں جواُن کی عالی ظرفی کے ساتھ امام اَحمد رضا رحمۃ اللہ علیہ کا مقامِ بلند بھی بتاتا ہے۔

حضرت مولانا سید محمد صاحب کچھوچھوی محدث اعظم ہند رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے استاذِ گرامی حضرت محدث سورتی رحمۃ اللہ علیہ سے ایک بار پوچھا کہ آپ کو شرفِ بیعت حضرت مولانا شاہ فضل الرحمٰن گنج مراد آبادی رحمۃ اللہ علیہ سے حاصل ہے لیکن میں دیکھتا ہوں کہ آپ کا شوق جو اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ سے ہے وہ کسی سے نہیں۔ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی یاد، ان کا تذکرہ، ان کے فضل وکمال کا خطبہ آپ کی زندگی کیلئے روح کا مقام رکھتا ہے۔ اِس کی کیا وجہ ہے؟

فرمایا: صاحب زادے! سب سے بڑی دولت وہ علم نہیں ہے جو میں نے مولوی محمد اسحاق رحمۃ اللہ علیہ سے پایا اور وہ بیعت نہیں ہے جو گنج مراد آباد میں نصیب ہوئی بلکہ وہ ایمان ہے جو مدارِ نجات ہے۔ یہ میں نے صرف اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ سے پایا اور میرے سینے میں پوری عظمت کے ساتھ مدینہ کو بسانے والے اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ ہیں۔ اس لئے ان کے تذکرہ سے میری روح میں بالیدگی پیدا ہوتی ہے اور ان کے ایک ایک کلمہ کو اپنے لئے مشعلِ ہدایت جانتا ہوں۔ (حیاتِ اعلیٰ حضرت صفحہ 65)

حضرت محدث اعظم کچھوچھوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

''حضرت کا اندازِ بیان اور آنکھیں پُرنم مگر مجھے ایسا محسوس ہوا کہ واقعی ولی را ولی می شناسد اور عالم را عالم می داند''۔ (خطبہ صدارت جشن ولادت اعلیٰ حضرت منعقدہ ناگپور)

اب غور کریں کہ ایسی جلیل القدر ہستیوں کو آفتاب و ماہتاب بنانے والا خود کتنا عظیم ہو گا۔ ایسے اکابر نے جس سے درسِ معرفت حاصل کیا ہو اور وہ جس سے نسبتِ تربیت رکھتے ہوں، وہ کتنا بڑا عارفِ کامل، ولیِ واصل، صوفیِ صادق اور مرشدِ حاذِق ہوگا۔ سچ فرمایا مبلغِ اسلام مولانا عبدالعلیم صدیقی میرٹھی رحمۃ اللہ علیہ نے:

جو مرکز ہے شریعت کا مدار اہلِ طریقت کا
جو محور ہے حقیقت کا وہ قطب الاولیاء تم ہو
ہیں سیّارہ صفت گردش کناں اہلِ طریقت یاں
وہ قطبِ وقت اے سرخیلِ جمع اولیاء تم ہو



باب سوم:

# تصوّفِ علمی اور تعلیماتِ تصوّف

یہ باب پہلی دونوں قسموں سے زیادہ وسیع نظر آتا ہے کیونکہ تعلیمات میں تصوّفِ اعتقادی اور تصوّفِ عملی دونوں کی تشریحات وتوضیحات ملتی ہیں۔

## فنِ تصوّف میں تصانیف:

خاص فنِ تصوّف میں بھی اِمام اَحمد رضا رحمۃ اللہ علیہ کی تصنیفات ہیں جن میں سے صرف چار ہماری نظر سے گزر سکی ہیں۔

1- کشف حقائق واسرار ودقائق (1308ھ): یہ رسالہ بعض مُشکل اشعار کی نہایت آسان اور سادہ شرح پر مشتمل ہے۔

2- اَلْیاقوتة الواسطه فی قلب عقد الرابطه (1309ھ): یہ رسالہ سید الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم اولیاء کرام اور اپنے مرشد وشیخ کی طرف روحانی توجہ اوران سے رابطۂ قلبی قائم کر کے کسبِ فیض سے متعلق ہے۔ مشائخ اور اولیائے کرام کے نزدیک یہ طریقہ رائج و معمول ہے۔ بعض حضرات کو اس سے انکار ہوا تو اس کے جواز وثبوت میں یہ مختصر، جامع اور علمی وتحقیقی رسالہ سپردِ قلم فرمایا۔

3- اَنْہار الانوار مِنْ یَمِّ صلاۃِ الاسرار (1305ھ): یہ رسالہ صلاۃ الاسرار معروف بہ نمازِ غوثیہ کے ثبوت اور بہت سے اسرار ودقائق کے بیان میں ہے۔

4- اَزْھار الانوار مِنْ صبا صلاۃِ الاسرار (1305ھ): نمازِ غوثیہ کے طریقہ اور اسرار و نِکات کے بیان میں رقم فرمایا گیا۔

ان کے علاوہ دیگر علمی تصانیف میں جو مضامینِ تصوّف جا بجا آ گئے ہیں، ان کا شمار نہیں اور سب کی جمع وترتیب بہت مشکل ہے۔ فنِ تصوّف کی مشہور کتب احیاء العلوم، ابریز شریف، حدیقہ ندیہ، الیواقیت والجواہر، میزان الشریعۃ الکبریٰ وغیرہ کے حواشی بھی تحریر

فرماتے ہیں۔ علمِ تکسیر و جفر جو خاص علوم مشائخ و اولیاء کرام سے ہیں ان میں بھی مفید و جلیل تصنیفات ہیں۔ خصوصاً فنِ تکسیر میں تو ایجاد کا درجہ رکھتے تھے۔

میں یہاں تکمیلِ اقسام کیلئے چند افادات کا ذکر کرتا ہوں۔ جو حضرات مزید تحقیق چاہیں وہ خود اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی تصانیف کی طرف رجوع کریں۔

## وحدتِ وجود و شہود و معبود:

امام احمد رضا بریلوی رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب "الدولۃ المکیۃ بالمادۃ الغیبیۃ" میں وحدت وجود و شہود و معبود سے متعلق رقمطراز ہیں:

"حقیقی وجود صرف اللہ کیلئے ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: سب سے سچی بات جو عرب نے کہی، وہ لبید شاعر کا یہ قول ہے: "اَلَا کُلُّ شَیْءٍ مَا خَلَا اللّٰہِ بَاطِلٌ" ہمارے نزدیک ثابت ہو چکا ہے کہ کلمۂ لا الٰہ الا اللہ کا معنیٰ عوام کے نزدیک یہ ہے کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور خواص کے نزدیک یہ ہے کہ اللہ کے سوا کوئی مقصود نہیں اور اخص الخواص کے نزدیک یہ ہے کہ اللہ کے سوا کوئی مشہود نہیں اور جو مقامِ نہایت تک پہنچ گئے ان کے نزدیک یہ ہے کہ خدا کے سوا کوئی موجود نہیں اور سب حق ہے۔ مدارِ ایمان اول پر ہے۔ مدارِ صلاح دوم پر، کمالِ سلوک سوم پر اور وصول الی اللہ کا مدار چہارم پر ہے۔ اللہ تعالیٰ ہمیں ان چاروں معانی سے حظِّ کامل عطا فرمائے اپنے احسان و کرم سے۔ آمین"۔ (صفحہ 324)

## تنزیہ مع تشبیہ بلا تشبیہ:

اہلِ حق اور صوفیۂ کرام کا مشہور عقیدہ ہے کہ "تنزیہ مع تشبیہ بلا تشبیہ"۔

علامہ فضل حق خیر آبادی رحمۃ اللہ علیہ نے "الروض المجود فی تحقیق وحدۃ الوجود" کے آخر میں اس پر دلچسپ بحث کی ہے۔

اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

"تشبیہ محض کفر ہے اور تنزیہ محض گمراہی اور تنزیہ مع تشبیہ بلا تشبیہ عقیدۂ حقہ اہل

سنت ہے۔ لَیْسَ کَمِثْلِہٖ شَیْءٌ وَّ ھُوَ السَّمِیْعُ الْبَصِیْرُ۔ یہ تنزیہ مع تشبیہ بلا تشبیہ ہے۔ تشبیہ محض تو یہ ہوئی کہ وہ ہماری ہی طرح ایک جسم ہے۔ یہ کفر ہے۔ تنزیہ محض یہ کہ دیکھنے، سننے میں اس کو بندوں سے مشابہت لازم آتی ہے لہذا اس کا بھی انکار کر دیا جائے کہ خدا دیکھتا سنتا ہے۔ یہ کچھ اور صفات ہیں جن کو دیکھنے سننے سے تعبیر کیا گیا ہے۔ یہ گمراہی ہے۔ اصل صحیح عقیدہ یہ ہے کہ لَیْسَ کَمِثْلِہٖ شَیْءٌ ''اس کی مثال کوئی شے نہیں''۔ یہ تنزیہ ہوئی اور وَھُوَ السَّمِیْعُ الْبَصِیْرُ ''وہی سننے دیکھنے والا ہے''۔ یہ تشبیہ ہوئی مگر جب سننے، دیکھنے کو بیان کیا کہ اس کا دیکھنا آنکھ کا، سننا کان کا محتاج نہیں۔ وہ بے آلات کے سنتا، دیکھتا ہے۔ یہ نفیِ تشبیہ ہوئی کہ بندوں سے جو وہم مشابہت ہونا، اس کو مٹایا تو ماحصل وہی نکلا ''تنزیہ مع تشبیہ بلا تشبیہ''۔ (ملفوظات حصہ 4 صفحہ 47، 48 تلخیصاً)

## علمِ رسالت:

علمِ رسالت وغیرہ سے متعلق تصوّف اعتقادی کے بیان میں گزر چکا ہے کہ امام احمد رضا علیہ الرحمۃ کا عقیدہ اور ان کی تعلیمات صوفیہ و عارفین کے مسلکِ حق و تحقیق کے عین مطابق ہیں اور وہ ہمیشہ اس پر سختی سے کاربند رہے۔ جہاں بھی ذکر کیا، اس سے سرمو انحراف گوارا نہ ہوا۔

## افعالِ نماز کے اسرار و حکم:

اب میں نماز سے متعلق بعض لطائف و نکات کا تذکرہ کرتا ہوں جسے انشاء اللہ تعالیٰ اربابِ ذوق و عرفان قدر و منزلت کی نگاہ سے دیکھیں گے۔ ہو سکا تو بعض الفاظ کی تسہیل و تلخیص بھی کروں گا۔ آپ علیہ الرحمۃ رقمطراز ہیں:

''نماز کے اکثر افعال و احکام اُن اسرار و حکم پر مبنی ہیں جن کا مدار حقیقۃً صرف اہلِ قلوب کے روشن و بلند احوال پر ہے۔ عوام بھی صورت احکام میں اُن کے شریک ہیں مثلاً دن والی نماز میں اخفاء واجب ہوا اور رات والی میں جہر کہ

رات آیتِ لطف ہے اور اس کی تجلّی لطیف اور دن آیتِ قہری ہے اور اس کی تجلّی شدید پھر قرآن کلامِ الٰہی کی تجلّی جہری تجلّیِ سِرّی سے بہت قوی و گرم لہٰذا اعتدال و تعدیل کیلئے تجلّیِ قہری کے ساتھ ٹھنڈی تجلّی رکھی گئی اور تجلّیِ لطفی کے ساتھ گرم۔

جمعہ و عیدین میں دن ہونے کے باوجود جہر کا حکم ہوا کہ بوجہ کثرتِ حاضرین اُنس حاصل اور دہشت زائل اور قلب بوجہِ شہودِ خلق شہودِ تجلّی سے قدرے ذاہل (غافل) بھی ہوگا۔ ساتھ ہی ایک ہفتہ کی تقصیرات جمع ہو کر حجاب میں ایک قسم کی قوت پیدا کرتی ہیں تو گاہے گاہے یہ علاج مناسب ہوا جو اپنی حرارت سے اُسے گلا دے جیسے اَطبّاء خطوطِ دقیقہ دیکھنے سے منع کرتے اور نادراً بغرضِ مشق و تمرین اُسے علاج سمجھتے ہیں۔

نمازِ کسوف میں گو جماعت کثیر اور وقفہ طویل ہے پھر بھی اِخفاء ہی رہا کہ وہ وقتِ تخویف و تجلّی جلال ہے اور وقفہ طویل ہے، جہر نہ ہو سکے گا۔ اسی لئے ہمارے نزدیک نماز جنازہ میں اصلاً قرأت نہیں کہ یہ ہیبتِ عظیم و تجلّیِ جلال، تجلّیِ شدید قرآنی سے جمع نہ ہو اور جو قرأت کہتے ہیں وہ بھی جہر نہیں رکھتے کہ شدّت پر شدّت بڑھ جائے گی۔

شب کو آٹھ رکعت تک ایک نیت سے جائز اور دن کو چار سے زیادہ منع کہ سُنّتِ الٰہیہ ہے۔ تجلّی شیأً فَشَیأً وارد کرتے اور ہر ثانی میں اول سے قوی بھیجتے ہیں تو تجلّی گرم نہاری کے ساتھ چار سے آگے تاب نہ آئے گی۔ اسی لئے ہر دو رکعت پر جلسۂ طویلہ کا حکم ہوا کہ خوب آرام پالے اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی یاد ضروری ہوئی کہ لطفِ جمال سے حظ اٹھالے اور پچھلی رکعتوں میں قرأت معاف کہ تجلیات بڑھتی جائیں گی شاید دشواری ہو اور منفرد پر جہر واجب نہیں کہ بوجہ تنہائی دہشت و ہیبت زیادہ ہوتی ہے۔ عجب نہیں کہ تاب نہ لائے تو اُسے اُس کے حال و وقت پر چھوڑنا مناسب۔ رکوع و سجود میں قرأتِ قرآن ممنوع ہوئی

کہ ان کی تجلّی تجلّیِ قیام سے سخت اشد، دوسری تجلّی شدید قرأت مل کر افراط ہوگی نیز قعود میں قرأت ممنوع ہوئی کہ وہ آرام دینے کیلئے رکھا گیا۔ تجلّی قرآنی کی شدت مل کر اسے مقصود سے خالی کر دے گی۔ اسی لئے رکوع کے بعد قومہ کا حکم ہوا کہ اس تجلّیِ قوی سے آرام لے کر تجلّیِ اقویٰ کی طرف جاتے ورنہ تاب نہ لائے گا۔ اسی بنا پر بینَ السجدتین اطمینان سے بیٹھنا واجب کیا گیا کہ تجلّیِ سجدہَ ثانیہ اور اشد و اعظم ہوگی۔ پے در پے اشد بر اشد آنے سے بُنیانِ بشری نہ منہدم ہو جائے۔

عارف باللہ امام عبدالوہاب شعرانی علیہ الرحمۃ ''میزان الشریعۃ الکبریٰ'' میں نقل فرماتے ہیں:

''حضور پرنور سیدنا غوث اعظم رضی اللہ عنہ کے ایک مرید نے سجدہ کیا۔ جسم گھلنا شروع ہوا یہاں تک کہ گوشت پوست ہڈی پسلی کسی شئے کا نشان نہ رہا۔ صرف ایک بوند پانی کی زمین پر پڑی رہ گئی۔ حضور غوث اعظم رضی اللہ عنہ نے روئی کے پھوئے سے اٹھا کر زمین میں دفن کر دی اور فرمایا: سبحان اللہ! تجلّی کے سبب اپنی اصل کی طرف پلٹ گیا''۔

قسمت نگر کہ کُشتہَ شمشیر عشق یافت
مَرگے کہ زِندگاں بدُعا آرزو کُنند''

(فتاویٰ رضویہ جلد 3 صفحہ 541،542)

## ادائے نماز کی باطنی کیفیّت اور دفعِ وسوسہ:

امام محمد بن محمد غزالی علیہ الرحمۃ نے اپنی مشہورِ زمانہ تصنیفِ تصوّف ''احیاءعلوم الدین'' کی جلد اول میں ایک مستقل باب اُن خیالات و تصورات کے متعلق رکھا ہے جن کو اذان تا وضوء تمام نماز نمازی کو اپنے دل میں حاضر رکھنا چاہئے۔ اسی میں لکھا ہے کہ التحیات کے اندر نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر سلام بھیجنے سے پہلے اپنے دل میں سرکار صلی اللہ علیہ وسلم کا جمال اور ان کی صورت بے مثال حاضر کر کے کہو:

اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ

اور یقین رکھو کہ سرکار صلی اللہ علیہ وسلم تمہارے سلام سے بہتر جواب عنایت فرمار ہے ہیں۔

امام احمد رضا علیہ الرحمۃ نے بھی ادائے نماز اور دفعِ وسواس کا بڑا ہی موثر طریقہ قلم بند فرمایا ہے۔ تجربہ ہے کہ حضورِ قلب اور حسنِ نماز کے لئے یہ اکسیر ہے۔ اس سے پہلے بھی ایک بڑا مفید بیان ہے لہٰذا وہ بھی نقل کرتا ہوں۔ فرماتے ہیں:

1- جس وقت سونے سے اٹھے خیال کہ مجتمع تھا۔ بجلی کی چال سے منتشر ہو جانا چاہتا ہے۔ اگر پھیل گیا تو سمٹنا مشکل ہو جاتا ہے۔ معاً آنکھ کھلتے ہی پہلا کام یہ کرے کہ خیال کو روک کر تصوّر میں تین مرتبہ کلمۂ طیبہ پڑھے۔ یہ ابتداء اس کے خیال کی ہوگی تو دن بھر اس کی برکت اس کے خیال پر حاوی رہے گی۔

اب ادائے نماز کی کیفیت میں ان کی بیش بہا تعلیمات ملاحظہ ہوں۔ فرماتے ہیں:

2- نماز میں ناف کے نیچے ہاتھ بقوت باندھے جائیں۔ نفس کا معدن زیر ناف ہے اور یہاں سے وسوسے اُٹھتے ہیں اور قلب کو جاتے ہیں۔ اس لئے ائمۂ شافعیہ رضی اللہ عنہم قلب کے نیچے پیٹ پر ہاتھ باندھتے ہیں کہ دشمن کا راستہ روکیں اور ہمارے ائمہ رضی اللہ عنہم ناف کے نیچے باندھتے ہیں کہ ابتدائے سرچشمہ کی بندش کریں۔ ہاتھ وقتاً فوقتاً ڈھیلے ہو جائیں گے، انھیں کس لیا کریں۔

3- نگاہ کے مواضع جو شریعت نے بتائے ہیں، اس سے یہی مقصود ہے کہ خیال پریشان نہ ہونے پائے۔ اس کی پابندی ضرور ہے۔ قیام میں نگاہ جائے سجدہ پر رہے۔ رکوع میں پاؤں پر، قعود میں گود پر اور سلام میں شانے پر۔

4- کان اپنی آواز سے بھرے رہیں۔

5- پڑھنے میں جلدی چاہیے کہ آہستہ ڈھیل کے ساتھ جو پڑھا جائے، خیال کو انتشار کا میدانِ وسیع ملتا ہے اور جب جلد جلد الفاظ ادا کئے گئے اور صحت کا بھی لحاظ رہے تو خیال کو اُس طرف سے فرصت ملے گی۔

6- ایک بڑی اصل یہ ہے کہ سر سے پاؤں تک ہر جوڑ، ہر رگ نرم اور ڈھیلا اور تصور میں

زمین کی طرف متوجہ رہے۔ ہاتھ کھنچے ہوئے نہ ہوں۔ مونڈھے اوپر کو نہ چڑھے ہوں اور پسلیاں سخت نہ ہوں۔ بدن کی یہ وضع بھی وقتاً فوقتاً بدل جائے گی۔ لحاظ رکھیں۔ تبدّل پاتے ہی فوراً ٹھیک کرلیں۔ اس کا یہ معنیٰ نہیں کہ قیام میں جھکا ہوا کھڑا ہو یا رکوع میں سر نیچا ہو یا سجود میں کلائی یا بازو یا زانو خلافِ وضع ہوں کہ یہ تو ممنوع ہے بلکہ توجہ میں ہر عضو زمین کی طرف جھکا ہوا ہو، پٹھے کھچے ہوئے ہوں، نرم ہوں اور یہ تجربے سے ظاہر ہو جائیں گے۔ جس طرح بتایا گیا سیدھا کھڑا ہو، تھوڑی دیر میں دیکھے گا کہ پٹھے سخت ہوگئے، شانے اور پسلیاں اوپر کو چڑھتے ہوئے معلوم ہوئے اور تصور ٹھیک کرتے ہی بغیر اس کے کہ بدن کو کوئی جنبش دے، محسوس ہوگا کہ سب اعضاء اتر آئے اور زمین کی طرف متوجہ ہوگئے۔

7- اگر اذکارِ نماز کے معنیٰ معلوم ہیں فبہا ورنہ اتنا تصور جمائے رہے کہ میں اپنے رب کے رُوبرو کھڑا عاجزی کر رہا ہوں اور اس پر مُعین ہوگا گڑگڑانے کی صورت منہ بنانا۔ جب یہ وضع بدلے، فوراً متوجہ ہوکر پھر بنالے معاً خیال صحیح ہو جائے گا۔

8- وسوسے جو آئیں ان کے دفع کی کوشش نہ کرے اس سے لڑائی باندھنے میں بھی اس کا مطلب حاصل ہے کہ بہر حال نماز سے غافل ہوکر دوسرے کام میں مشغول ہوا بلکہ معاً اُدھر سے خیال اپنے رب کے حضور عاجزی کی طرف متوجہ کردے اور وسوسے کو یہ سمجھ لے کہ کوئی دوسرا بک رہا ہے مجھ سے کچھ کام نہیں۔ اگر زیادہ ستائے تو اسی عاجزی میں اپنے رب سے فریاد کرے اس کا قاعدہ ہے کہ یادِ الٰہی کرتے ہی بھاگ جاتا ہے۔

9- بڑا گر یہ ہے کہ پیٹ نہ خالی ہو نہ بھرا۔ اتنا خالی کہ بھوک پریشان کرے یہ بھی مضر ہوگا۔ بھرے کے ضرر کا تو کچھ ٹھکانا ہی نہیں۔ افضل و اولیٰ تہائی پیٹ ہے۔

(کشکولِ فقیر قادری صفحہ 43 تا 45)

## بغیر پیر کے فلاح نہیں؟:

کہا جاتا ہے کہ بغیر پیر کے فلاح نہیں اور جس کا کوئی پیر نہیں اس کا پیر شیطان ہے ان دونوں باتوں سے متعلق افریقہ سے حاجی اسمٰعیل میاں نے سوال کیا۔ اس کا جواب امام احمد

رضا علیہ الرحمہ نے جس بسط و تحقیق کے ساتھ لکھا ہے وہ خاص ان ہی کے قلم کا حصہ ہے۔ یہاں اس کا ایک عمدہ خلاصہ رقم کیا جاتا ہے۔فرماتے ہیں:

''ہاں اولیائے کرام کے ارشاد سے دونوں باتیں ثابت ہیں اور عنقریب ہم ان دونوں کو قرآنِ عظیم سے استنباط کریں گے۔ یہ مقام بہت تفصیل و توضیح چاہتا ہے''۔

## فلاح کی قسمیں:

فاقول و باللّٰہ التوفیق۔ فلاح دو قسم ہے:

1- انجام کار رستگاری اگرچہ معاذ اللہ سبقتِ عذاب کے بعد ہو۔ یہ عقیدۂ اہلسنّت میں ہر مسلمان کیلئے لازم اور کسی بیعت و مریدی پر موقوف نہیں۔ اس کے واسطے صرف نبی کو مرشد جاننا بس ہے بلکہ ابتدائے اسلام میں کسی دور دراز پہاڑ یا گمنام ٹاپو کے رہنے والے غافل جن کو نبوت کی خبر ہی نہ پہنچی اور دنیا سے صرف توحید پر گئے بالآخران کیلئے بھی یہ فلاح ثابت۔

2- کامل رستگاری و بے عذاب دخولِ جنت ہو۔

اس کے دو پہلو ہیں:

(i) **وقوع**: یہ مذہبِ اہلسنّت میں محض مشیّتِ الٰہی پر ہے۔ جسے چاہے ایسی فلاح عطا فرمائے اگرچہ لاکھوں کبائر کا مرتکب ہو اور چاہے تو ایک گناہِ صغیرہ پر گرفت کرے اگرچہ لاکھوں حسنات رکھتا ہو (اگرچہ وہ ایسا کرے گا نہیں۔لقولہٖ تعالیٰ: وَیَجْزِیَ الَّذِیْنَ اَحْسَنُوْا بِالْحُسْنٰی ۝ اَلَّذِیْنَ یَجْتَنِبُوْنَ کَبٰٓئِرَ الْاِثْمِ وَ الْفَوَاحِشَ اِلَّا اللَّمَمَ اِنَّ رَبَّکَ وَاسِعُ الْمَغْفِرَۃِ) یہ عدل ہے اور وہ فضل۔یَغْفِرُ لِمَنْ یَّشَآءُ وَیُعَذِّبُ مَنْ یَّشَآءُ۔

(ii) **امید**: یعنی انسان کے اعمال، افعال، اقوال، احوال ایسے ہونا کہ اگر انہیں پر خاتمہ ہو تو کرم الٰہی سے امید واثق ہو کہ بلا عذاب داخلِ جنت کیا جائے۔ یہی وہ فلاح ہے جس کی تلاش کا حکم ہے۔

یہ پھر دو قسم:

(i) **فلاح ظاہر**: حاشا! اس سے وہ مراد نہیں کہ نرے ظاہرداروں کو مطلوب جن کی نظر صرف اعمالِ جوارح پر مقصور، ظاہر احکامِ شرع سے آراستہ اور معاصی سے منزّہ کر لیا اور متقی و مُفلح بن گئے اگرچہ باطن ریا، عُجب، حسد، کینہ، تکبّر، حُبِ مدح، حُبِ جاہ، محبت دنیا، حُبِ شہرت، تعظیم امراء، تحقیرِ مساکین، اتباعِ شہوات، مُداہنت، کفرانِ نعم، حرص، بخل، طولِ اَمل، سوءِ ظن، عنادِ حق، اصرار باطل، مکر، غدر، خیانت، غفلت، قسوت، طمع، تملّق اعتمادِ خلق، نسیانِ خالق، نسیانِ موت، جرأت علی اللہ، نفاق، اتباعِ شیطان، بندگی نفس، رغبتِ بطالت، کراہتِ عمل، قلتِ خشیت، جزع، عدمِ خشوع، غضب للنفس، تساہل فی اللہ وغیرہا مُہلکاتِ آفات سے گندہ ہو رہا ہو بلکہ فلاح ظاہر یہ کہ دل و بدن دونوں پر جتنے احکام الٰہیہ ہیں، سب بجالائے۔ نہ کسی کبیرہ کا ارتکاب کرے نہ کسی صغیرہ پر مُصر رہے، نفس کے خصائلِ ذمیمہ اگر دفع نہ ہوں تو معطل رہیں اُن پر کاربند نہ ہو مثلاً دل میں بخل ہے تو نفس پر جبر کر کے ہاتھ کشادہ رکھے، حسد ہے تو محسود کی برائی نہ چاہے وعلیٰ ہٰذا القیاس کہ یہ جہادِ اکبر ہے اور اس کے بعد مؤاخذہ نہیں بلکہ اجرِ عظیم ہے۔

یہ فلاحِ تقویٰ ہے۔ آدمی اس سے سچا متقی ہو جاتا ہے۔ ہم نے فلاح ظاہر بایں معنیٰ کہا کہ اس میں جو کچھ کرنا، نہ کرنا ہے، اس کے احکام ظاہر وواضح ہو چکے ہیں۔ قَدْ تَّبَیَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَیِّ۔

(ii) **فلاح باطنی**: قلب و قالب رزائل سے مُتخلّی اور فضائل سے مُتحلّی کر کے بقایائے شرکِ خفی دل سے دور کیے جائیں یہاں تک کہ لَا مَقْصُوْدَ اِلَّا اللّٰہُ پھر لَا مَشْھُوْدَ اِلَّا اللّٰہُ پھر لَا مَوْجُوْدَ اِلَّا اللّٰہُ مُتجلّی ہو یعنی اوّلاً ارادۂ غیر سے خالی ہو پھر غیر نظر سے معدوم پھر حق حقیقت جلوہ فرمائے کہ وجود اُسی کیلئے ہے، باقی سب ظلال و پرتو۔ یہ منتہائے فلاح و فلاحِ احسان ہے۔ فلاحِ تقویٰ میں تو عذاب سے دوری اور جنت کا چین تھا اور فلاحِ احسان اُس سے اعظم ہے کہ عذاب کا کیا ذکر؟ کسی قسم کا اندیشہ و غم بھی ان

کے پاس نہیں آتا۔ اَلَآ اِنَّ اَوۡلِیَآءَ اللّٰهِ لَا خَوۡفٌ عَلَیۡهِمۡ وَلَا هُمۡ یَحۡزَنُوۡنَ۔

بہر حال اس فلاح کیلئے (جس میں نجاتِ بے عذاب کی امید پہلے ہی سے پیدا ہو) ضرور پیر و مرشد کی حاجت ہے۔ چاہے قسمِ اول کی ہو یا دوم کی (یعنی فلاحِ ظاہر و فلاحِ تقویٰ ہو یا فلاحِ باطن و فلاحِ احسان ہو)۔

**اقول**: اب مُرشد بھی دو قسم ہے:

(i) **عام**: کلام اللہ و کلام الرسول و کلامِ ائمۂ شریعت و طریقت و کلامِ علمائے دین، اہلِ رُشد و ہدایت ہے۔ اسی سلسلۂ صحیحہ پر کہ عوام کا ہادی کلامِ علماء، علماء کا راہنما کلامِ ائمہ، ائمہ کا مُرشد کلامِ رسول، رسول کا پیشوا کلام اللہ۔

فلاحِ ظاہر ہو خواہ فلاحِ باطن، اُسے اس مرشد سے چارہ نہیں جو اس سے جدا ہے بلا شبہ کافر ہے یا گمراہ اور اس کی عبادت برباد و تباہ۔

(ii) **خاص**: بندہ کسی عالم سُنی صحیح العقیدہ، صحیح الاعمال جامعِ شرائطِ بیعت کے ہاتھ میں ہاتھ دے۔

یہ مُرشدِ خاص جسے پیر و شیخ کہتے ہیں پھر دو قسم ہے:

(i) **شیخ اتصال**: یعنی جس کے ہاتھ پر بیعت کرنے سے انسان کا سلسلہ حضور پُر نور سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم تک متصل ہو جائے۔ اُس کیلئے چار شرطیں ہیں:

1- شیخ کا سلسلہ بہ اتصالِ صحیح حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم تک پہنچا ہو، بیچ میں مُنقطع نہ ہو کہ مُنقطع ذریعہ سے اتصال ناممکن۔

(i) بعض لوگ بلا بیعت محض بزعمِ وراثت اپنے باپ دادا کے سجّادے پر بیٹھ جاتے ہیں۔

(ii) یا بیعت تو کی تھی مگر خلافت نہ ملی تھی، بلا اِذن مرید کرنا شروع کر دیتے ہیں۔

(iii) یا سلسلہ ہی وہ کہ قطع کر دیا گیا، اُس میں فیض نہ رکھا گیا، لوگ براہِ ہوس اُس میں اِذن و خلافت دیتے چلے آتے ہیں۔

(iv) یا سلسلہ فی نفسہٖ صحیح تھا مگر بیچ میں کوئی ایسا شخص واقع ہوا جو بوجہِ انتفائے بعض شرائط قابلِ بیعت نہ تھا۔ اس سے جو شاخ چلی وہ بیچ میں سے منقطع ہے۔

اِن صورتوں میں اِس بیعت سے ہرگز اتصال حاصل نہ ہوگا۔ بیل سے دودھ یا بانجھ سے بچہ مانگنے کی مت جُدا ہے۔

2- شیخ سنی صحیح العقیدہ ہو۔ بد مذہب گمراہ کا سلسلہ شیطان تک پہنچے گا نہ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تک۔ آج کل بہت بد دینوں بلکہ بے دینوں حتّی کہ وہابیہ نے کہ سرے سے منکر و دشمنِ اولیاء ہیں، بدکاری کیلئے پیری مریدی کا جال پھیلا رکھا ہے۔ ہوشیار! خبردار! احتیاط! احتیاط!

اے بسا ابلیس آدم روئے ہست
پس بہ ہر دستے نباید داد دست

3- عالم ہو۔

**اقول**: علمِ فقہ اُس کی اپنی ضرورت کے قابل، کافی اور لازم کہ عقائدِ اہلسنت سے پورا واقف، کفر و اسلام، ضلالت و ہدایت کے فرق کا خوب عارف ہو ورنہ آج بد مذہب نہیں، کل ہو جائے گا۔

فَمَنْ لَّمْ یَعْرِفِ الشَّرَّ فَیَوْماً یَقَعْ فِیْهِ

''جو شر سے آگاہ نہیں، ایک دن اُس میں پڑ جائے گا''۔

صدہا کلمات و حرکات ہیں جن سے کفر لازم آتا ہے اور جاہل براہِ جہالت اُس میں پڑ جاتے ہیں۔ اول تو خبر ہی نہیں ہوتی کہ اُن سے قول یا فعلِ کفر صادر ہوا اور بے اطلاع توبہ ناممکن تو مبتلا کے مبتلا ہی رہے اور اگر کوئی خبر دے تو ایک سلیم الطبع جاہل ڈر بھی جائے، توبہ بھی کرے مگر وہ جو سجادۂ مشیخت پر ہادی و مرشد بنے بیٹھے ہیں، ان کی عظمت جو خود اُن کے قلوب میں ہے، کب قبول کرنے دے۔ وَاِذَا قِیْلَ لَهٗ اتَّقِ اللّٰهَ اَخَذَتْهُ الْعِزَّةُ بِالْاِثْمِ۔

اور اگر ایسے ہی حق پرست ہوئے اور مانا تو کتنا؟ اتنا کہ آپ توبہ کرلیں گے۔ قول و فعلِ کفر سے جو بیعت فسخ ہوگئی اب کسی کے ہاتھ پر بیعت کریں اور شجرہ اُس جدید شیخ کے نام سے دیں اگرچہ شیخ اول ہی کا خلیفہ ہو، یہ اُن کا نفس کیوں کر گوارا کرے۔ نہ اس پر راضی ہوں گے کہ آج سے سلسلہ بند کریں، مرید کرنا چھوڑ دیں۔ لاجرم، وہی سلسلہ کہ ٹوٹ چکا،

جاری رکھیں گے لہٰذا عالمِ عقائد ہونا لازم۔

4- فاسق مُعلِن نہ ہو۔

**اقول**: اس شرط پر حصولِ اتصال کا توقف نہیں کہ مجرد فسق باعثِ فسخ نہیں مگر پیر کی تعظیم لازم ہے اور فاسق کی توہین واجب۔ دونوں کا اجتماع باطل۔

(ii) **شیخ ایصال**: شرائطِ مذکورہ کے ساتھ مَفاسدِ نفس و مکائدِ شیطان و مَصائدِ ہَوا سے آگاہ ہو۔ دوسرے کی تربیت جانتا ہو اور اپنے متوسّل پر شفقتِ تامّہ رکھتا ہو کہ اس کے عیوب پر اُسے مطلع کرے، اُن کا علاج بتائے، جو مشکلات اس راہ میں پیش آئیں حل فرمائے۔ نہ محض سالک ہو نہ نرا مجذوب۔

عوارف شریف میں فرمایا:

''یہ دونوں قابلِ پیری نہیں''۔

**اقول**: اس لئے کہ اول خود ہنوز راہ میں ہے اور دوسرا طریقِ تربیت سے غافل بلکہ مجذوب سالک ہو یا سالک مجذوب اور اول اولیٰ ہے۔

**اقول**: اس لئے کہ وہ مراد ہے اور یہ مرید۔

پھر بیعت بھی دو قسم ہے:

(i) **بیعت برکت**: صرف تبرّک کیلئے داخلِ سلسلہ ہو جانا۔ آج کل عام بیعتیں یہی ہیں وہ بھی نیک نیتوں کی ورنہ بہتوں کی بیعت دنیاوی اَغراضِ فاسدہ کیلئے ہوتی ہے، وہ خارج از بحث ہیں۔

اس بیعت کیلئے شیخِ اتصال کہ شرائطِ اربع کا جامع ہو، بس ہے۔

**اقول**: بے کار یہ بھی نہیں۔ مفید اور بہت مفید اور دنیا و آخرت میں بکار آمد ہے۔ محبوبانِ خدا کے غلاموں کے دفتر میں نام لکھ جانا، اُن سے سلسلہ متصل ہو جانا فی نفسہ سعادت ہے۔

اَوّلاً: ان خاص خاص غلاموں، سالکانِ راہ سے اِس امر میں مُشابہت اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

مَنْ تَشَبَّہَ بِقَوْمٍ فَھُوَ مِنْھُمْ۔

''جو جس قوم سے مشابہت پیدا کرے وہ اُنہیں میں سے ہے''۔

ثانیاً: اُن غلامانِ خاص کے ساتھ ایک سلک میں منسلک ہونا۔

بلبل ہمیں کہ قافیہ گل شود بس ست

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں: ان کا رب عزوجل فرماتا ہے:

هُمُ الْقَوْمُ لَا يَشْقَىٰ بِهِمْ جَلِيسُهُمْ۔

''وہ وہ لوگ ہیں کہ اُن کے پاس بیٹھنے والا بھی بد بخت نہیں رہتا''۔

ثالثاً: محبوبانِ خدا آیۂ رحمت ہیں۔ وہ اپنا نام لینے والے کو اپنا کر لیتے ہیں اور اس پر نظرِ رحمت رکھتے ہیں۔ بہجۃ الاسرار شریف میں ہے:

''سیدنا غوث اعظم رضی اللہ عنہ سے عرض کی گئی: اگر کوئی شخص حضور کا نام لیوا ہو اور اُس نے نہ حضور کے دست مبارک پر بیعت کی ہو نہ حضور کا خرقہ پہنا ہو کیا وہ حضور کے مریدوں میں شمار ہوگا؟

فرمایا: جو اپنے آپ کو میری طرف نسبت کرے اور اپنا نام میرے دفتر میں شامل کرے۔ اللہ اُسے قبول فرمائے گا اور اگر وہ کسی ناپسندیدہ راہ پر ہو تو اُسے توبہ دے گا اور وہ میرے مُریدوں کے زمرے میں ہے۔ الخ''۔

(ii) **بیعت ارادت**: اپنے ارادہ و اختیار سے یکسر باہر ہو کر اپنے کو شیخ مرشد، ہادیِ برحق، واصل بحق کے ہاتھوں میں بالکل سپرد کر دے۔ اُسے مطلقاً اپنا حاکم و مالک و متصرف جانے، اس کے چلانے پر راہ سلوک چلے، کوئی قدم بے اُس کی مرضی کے نہ رکھے۔ اس کیلئے اُس کے بعض احکام یا اپنی ذات میں خود اُس کے کچھ کام، اگر اس کے نزدیک صحیح نہ معلوم ہوں، اُنہیں افعالِ خضر کے مثل سمجھے۔ اپنی عقل کا قصور جانے، اس کی کسی بات پر دل میں بھی اعتراض نہ لائے، اپنی ہر مشکل اُس پر پیش کرے۔ غرض اس کے ہاتھ میں مردہ بدست زندہ ہو کر رہے۔

یہ بیعت سالکین ہے اور یہی مقصودِ مشائخ مرشدین ہے۔ یہی اللہ عزوجل تک پہنچاتی ہے۔ یہی حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے لی ہے جسے سیدنا عبادہ بن صامت

انصاری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں:

بَا یَعْنَا رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ عَلَی السَّمْعِ وَالطَّاعَةِ فِی الْعُسْرِ وَ الْیُسْرِ وَ الْمَنْشَطِ وَ المکرہ و ان لا نُنَازِعَ الْاَمرَ اَھْلَہ۔

''ہم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اس پر بیعت کی کہ ہر آسانی ودشواری، ہر خوشی و ناگواری میں حکم سنیں گے اور اطاعت کریں گے اور صاحبِ حکم کے کسی حکم میں چون و چرا نہ کریں گے''۔

جب یہ اقسام معلوم ہولئے، اب حکم مسئلہ کی طرف چلیے کہ مطلق فلاح کیلئے مرشدِ عام کی قطعاضرورت ہے۔فلاحِ تقویٰ ہو یا فلاحِ احسان، اِس مرشد سے جُدا ہوکر ہرگز نہیں مل سکتی اگرچہ مرشدِ خاص رکھتا بلکہ خود مرشدِ خاص بنتا ہو۔

**اقول**: پھر اس سے جدائی دو طرح ہے:

(i) صرف عمل میں جیسے کبیرہ کا مرتکب، یا صغیرہ پر مُصرّ اور اس سے بدتر ہے وہ جاہل کہ علماء کی طرف رجوع ہی نہ لائے اور اس سے بدتر وہ کہ باوصفِ جہل ذی رائے بنے، اَحکامِ علماء میں اپنی رائے کو دخل دے یا حکم کے خلاف اپنے یہاں کے باطل رواج پر اَڑے اور اُسے حدیث وفقہ سے بتادیا جائے کہ یہ رواج بے اصل ہے جب بھی اُسی کو حق کہے۔

بہر حال یہ لوگ فلاح پر نہیں اور بعض، بعض سے زائد ہلاک میں ہیں مگر صرف عمل کے سبب نہ بے پیرا ہونہ اُس کا پیر ہونہ اُس کے پیر شیطان جبکہ اولیاء علمائے دین کا سچے دل سے معتقد ہو اگرچہ شامتِ نفس نافرمانی پر لائے کہ بیعت جس طرح باعتبارِ پیرِ خاص دو قسم تھی یو ہیں باعتبارِ مرشدِ عام بھی۔ اگر اُس کے حکم پر چلتا ہے، بیعتِ ارادت رکھتا ہے ورنہ بیعتِ برکت سے خالی نہیں کہ ایمان واعتقاد تو ہے۔تو گنہگار سُنّی اگر کسی پیرِ جامعِ شرائطِ اربعہ کا مرید ہے فبہا، ورنہ بوجہِ حُسنِ اعتقاد مرشدِ عام کے مُنتسبوں میں ہے اگرچہ نافرمانی کے باعث فلاح پر نہیں۔

(ii) منکر ہوکر جدائی۔ مثلاً:

1- وہ ابلیسی مسخرے کہ علمائے دین پر ہنستے اور اُن کے احکام کو لغو سمجھتے ہیں، انہیں میں ہیں۔ وہ جھوٹے مدعیانِ فقر جو کہتے ہیں کہ عالموں فقیروں کی سدا سے ہوتی آئی ہے۔ یہاں تک کہ بعض خبیثوں، صاحب سجادہ بلکہ قطبِ وقت بننے والوں کو یہ لفظ کہتے سنے گئے کہ عالم کون ہے؟ سب پنڈت ہیں۔ عالم تو وہ ہو جو انبیائے بنی اسرائیل کے معجزے دکھائے۔

2- وہ دَہریے ملحِد فقیر و ولی بننے والے کہ کہتے ہیں: شریعت راستہ ہے، ہم تو پہنچ گئے ہیں، راستے سے کیا کام؟ ان خبیثوں کا ردّ ہمارے رسالہ مَقالِ عُرَفاء بِاَعزازِ شرع و علماء(1327ھ) میں ہے۔

3- وہ جاہل اجہل یا ضال اضل کے بے پڑھے یا چند کتابیں پڑھ کر بزعمِ خود عالم بن کر ائمہ سے بے نیاز ہو بیٹھے۔ جیسا قرآن و حدیث ابو حنیفہ و شافعی سمجھتے تھے، اپنے زعم میں یہ بھی سمجھتے ہیں بلکہ اُن سے بھی بہتر کہ انہوں نے قرآن و حدیث کے خلاف حکم دیے۔ یہ ان کی غلطیاں نکال رہے ہیں۔ یہ گمراہ بددین غیر مقلدین ہوئے۔

4- اس سے بدتر وہابیت کی اصل علت کہ تقویت الایمان پر سر منڈا بیٹھے۔ اُس کے مقابل قرآن و حدیث پس پشت پھینک دیے۔ اللہ و رسول جل وعلا و صلی اللہ علیہ وسلم تک اس ناپاک کتاب کے طور پر معاذ اللہ مشرک ٹھہریں اور یہ اللہ و رسول کو پیٹھ دے کر اسی کے مسائل پر ایمان لائیں۔

5- اُن سے بدتر ان میں کے دیوبندی کہ انہوں نے گنگوہی و نانوتوی و تھانوی اپنے احبار و رُہبان کے کفر اسلام بنانے کیلئے اللہ و رسول کو سخت سے سخت گالیاں قبول کیں۔

6- قادیانی

7- نیچری

8- چکڑالوی

9- خوارج

10- نواصب

11- معتزلہ وغیرہم۔

بالجملہ جملہ مرتدین یا ضالین معاندین دین کہ سب مرشدِ عام کے مخالف ومنکر ہیں یہ اشد ہالک ہیں اوران سب کا پیر یقیناً شیطان۔ اگرچہ بظاہر کسی کی بیعت کا نام لیں بلکہ خود پیر وولی وقطب بنیں۔

## فلاح تقویٰ:

**اقول**: اس کیلئے مرشد خاص کی ضرورت بایں معنی نہیں کہ بے اُس کے یہ فلاح مل ہی نہ سکے جیسا کہ اوپر گزرا۔ فلاح ظاہر ہے، اس کے احکام واضح ہیں۔ آدمی اپنے علم سے یا علماء سے پوچھ پوچھ کر متقی بن سکتا ہے۔ اعمالِ قلب میں اگرچہ بعض دقائق ہیں مگر محدود اور کتبِ ائمہ مثل امام ابو طالب مکی و امام حجۃ الاسلام غزالی وغیرہما رحمہما اللہ میں مشروح تو بے بیعتِ خاص بھی اس کی راہ کشادہ، اس کا دروازہ مفتوح۔

یہ جب کہ اسی قدر پر اقتصار کرے تو ہم اوپر بیان کر آئے کہ غیرِ متقی سُنی بھی بے پیرا نہیں۔ متقی کیوں کر بے پیرا یا معاذ اللہ مرید شیطان ہوسکتا ہے اگرچہ کسی خاص کے ہاتھ پر بیعت نہ کی ہو کہ یہ جس راہ میں ہے اُس میں مرشدِ عام کے سوا مرشدِ خاص کی ضرورت ہی نہیں۔ تو جتنا پیر اُسے درکار ہے، حاصل ہے۔

تو اولیاء کا قولِ دوم کہ ''جس کیلئے شیخ نہیں، اُس کا شیخ شیطان ہے''۔ اس سے متعلق نہیں ہوسکتا اور قول اول کہ ''بے پیرا فلاح نہیں پاتا''۔ تو بداہتہً اُس پر صادق نہیں، فلاحِ تقویٰ بلاشبہ فلاح ہے۔ اگرچہ فلاحِ احسان اس سے اعظم واجل ہے۔

اللہ عزوجل فرماتا ہے:

اِنْ تَجْتَنِبُوْا كَبٰٓئِرَ مَا تُنْهَوْنَ عَنْهُ نُكَفِّرْ عَنْكُمْ سَيِّاٰتِكُمْ وَنُدْخِلْكُمْ مُّدْخَلًا كَرِيْمًا۝

''اگر تم کبیرہ گناہوں سے بچے تو ہم تمہاری بُرائیاں مٹا دیں گے اور تمہیں عزت والے مکان میں داخل فرمائیں گے''۔ (نساء: 31)

یہ بلاشبہ فوزِ عظیم ہے۔

**اقول**: بات یہ ہے کہ تقویٰ عموماً ہر مسلمان پر فرض عین ہے اور وہ اس فلاح یعنی عذاب سے رستگاری کیلئے بفضلِ الٰہی حسبِ وعدۂ صادقہ کافی و روافی۔ احسان یعنی سلوکِ راہِ ولایت اعلیٰ درجے کا مطلوب و محبوب ہے مگر اُس کی طرح فرض نہیں ورنہ اولیاء کے سوا کہ ہر دورہ میں صرف ایک لاکھ چوبیس ہزار ہوتے ہیں۔ باقی کروڑ ہا کروڑ مسلمان، ہزار ہا علماء وصلحاء سب معاذ اللہ تارکِ فرض وفساق ہوں۔ اولیاء نے بھی کبھی اس راہ کی عام دعوت نہ دی۔ کروڑوں میں سے معدودے چند کو اس پر چلایا اور اس کے طالبوں میں سے بھی جسے اس بار کے قابل نہ پایا، واپس فرمایا۔ فرض سے واپس کرنا کیوں کر ممکن تھا۔

عوارف شریف میں ہے:

''خرقۂ تبرک ہر ایک کو دیا جاسکتا ہے اور خرقۂ ارادت اسی کو دیا جائے گا جو اس کا اہل ہو۔ نااہل سے اس راہ کے شرائط کا مطالبہ نہ کریں گے۔ صرف اتنا کہیں گے کہ شریعت کا پابند رہ اور اولیاء کی صحبت اختیار کر کہ شاید اس کی برکت اُسے خرقۂ ارادت کا اہل کردے''۔

تو ظاہر ہوا کہ اس کا ترک نافیِ فلاح نہیں نہ کہ معاذ اللہ مرید شیطان کرے۔ اکابر علماء وائمہ میں ہزار ہا وہ گزرے جن سے یہ بیعتِ خاصہ ثابت نہیں یا کی تو آخر عمر میں بعد حصول مرتبۂ امامت اور وہ بھی بیعتِ برکت جیسے امام ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ نے سیدی مدین رحمۃ اللہ علیہ کے دستِ مبارک پر۔

**اقول**: ہاں! جو اُس کا ترک بوجہِ انکار کرے، اسے باطل ولغو جانے، وہ ضرور گمراہ و بے فلاح و مرید شیطان ہے جبکہ انکار مطلق ہو اور اگر اپنے عصر و مصر میں کسی کو بیعت کیلئے کافی نہ جانے تو اُس کا حکم اختلافِ منشا سے مختلف ہوگا۔ اگر یہ اپنے تکبر کے باعث ہے تو اَلَیْسَ فِیْ جَهَنَّمَ مَثْوًى لِّلْمُتَكَبِّرِیْنَ۔ ''کیا جہنم میں متکبروں کا ٹھکانا نہیں''۔ اور اگر بلا وجہ شرعی بدگمانی کے باعث سب کو نااہل جانے تو یہ بھی کبیرہ ہے اور مرتکب کبیرہ مفلح نہیں اور اگر ان میں وہ باتیں ہیں کہ اشتباہ میں ڈالتی ہیں اور یہ بہ نظرِ احتیاط بچتا ہے تو الزام نہیں۔ اِنَّ مِنَ الْحَزْمِ سُوْءَ الظَّنِّ۔ دَعْ مَا یَرِیْبُكَ اِلٰی مَالَا یَرِیْبُكَ۔

فلاحِ احسان کیلئے بے شک مرشدِ خاص کی حاجت ہے اور وہ بھی شیخِ ایصال کی۔ شیخِ اتصال اس کیلئے کافی نہیں اور اس کے ہاتھ پر بھی بیعتِ ارادت ہو، بیعتِ برکت یہاں بس نہیں۔

اس راہ میں وہ شدید باریکیاں، وہ سخت تاریکیاں ہیں کہ جب تک کامل مکمل اس راہ کے جملہ نشیب وفراز سے آگاہ و ماہر حل نہ کرے، حل نہ ہوں گی نہ کتبِ سلوک کا مطالعہ کام دے گا بلکہ یہ دقائق تقویٰ کی طرح محدود و معدود نہیں جن کا ضبط کتاب کر سکے اور وہ پرانا دشمن مکار پرفن ابلیس لعین ہر وقت ساتھ ہے۔ اگر بتانے والا، آنکھیں کھولنے والا، ہاتھ پکڑنے والا، مدد فرمانے والا ساتھ نہ ہو تو خدا جانے کس کھوہ میں گرائے، کس گھاٹی میں ہلاک کرے۔ ممکن کہ سلوک درکنار معاذ اللہ ایمان تک ہاتھ سے جائے۔

مرشدِ عام میں سب کچھ ہے۔

مَا فَرَّطْنَا فِي الْكِتٰبِ مِنْ شَيْءٍ

''ہم نے کتاب میں کوئی چیز اٹھا نہ رکھی''۔

مگر احکامِ ظاہر عام لوگ نہیں سمجھ سکتے جس کے سبب عوام کو علماء، علماء کو ائمہ، ائمہ کو رسول کی طرف رجوع فرض ہوئی کہ فَسْئَلُوْا اَهْلَ الذِّكْرِ اِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ٥ ''ذکر والوں سے پوچھو اگر تم نہیں جانتے''۔

یہی حکم یہاں بھی ہے اور یہاں اَهْلُ الذِّكر وہ مرشدِ خاص بہ اوصافِ مذکورہ ہے۔ تو جو اس راہ میں قدم رکھے اور کسی کو پیر نہ بنائے یا کسی مبتدع، کسی جاہل کا مرید ہو جو پیرِ اتصال بھی نہیں۔ ایسے کا مرید ہو جو صرف پیرِ اتصال ہے، قابلِ ایصال نہیں اور اُس کے بھروسے پر یہ راہ طے کرنا چاہے یا شیخِ ایصال ہی کا مرید ہو مگر خود رائی برتے، اُس کے احکام پر نہ چلے۔ تو یہ شخص اس فلاح کو نہ پہنچے گا اور اس راہ میں ضرور اُس کا پیر شیطان ہوگا جس سے دور نہیں کہ اسے اصل فلاح بلکہ نفسِ ایمان سے دور کردے۔ وَالْعِيَاذُ بِاللّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ۔

**اقول**: بلکہ اس کا نہ ہونا ہی تعجب ہے۔ یہ نہ سمجھو کہ غلطی پڑے گی تو اسی قدر کہ اِس راہ میں

بھکے گا، یہ فرض نہ تھی کہ اس کے نہ پانے سے اصل فلاح نہ رہے۔ نہیں نہیں! عدوِ لعین تو دشمنِ ایمان ہے، وقت و موقع کا منتظر ہے۔ وہ کرشمے دکھاتا ہے جن سے عقائدِ ایمانی پر حرف آتا ہے۔ آدمی ایک بات سُنے ہوئے ہے اور اب آنکھوں سے اُس کے خلاف دیکھے تو کس قدر مشکل ہے کہ اپنے مشاہدے کو غلط جانے اور اُسی اعتقاد پر جمارہے حالانکہ لَیْسَ الْخَبَرُ کَالْمُعَایَنَۃِ "شنیدہ کے بُود مانندِ دیدہ"۔ پیرِ کامل چاہیے کہ ان شُبہات کا کشف کرے۔

**تم اقول**: غالب یہی ہے کہ بے پیر اس راہ کا چلنے والا ان آفتوں میں گرفتار ہو جاتا ہے اور گرگِ شیطان اُسے بے راعی کی بھیڑ پا کر نوالہ کر لیتا ہے اگر چہ ممکن کہ لاکھوں میں ایک ایسا ہو جسے جذبِ ربانی کفایت و کفالت کرے اور بے توسطِ پیر اُسے مکایدِ نفس و شیطان سے بچا کر نکال لے جائے، اُس کیلئے مرشدِ عام مرشدِ خاص کا کام دے گا۔ خود حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم اس کے مرشدِ خاص ہوں گے کہ بے توسطِ نبی کوئی وُصول ممکن نہیں مگر یہ ہے تو نہایت نادر ہے اور نادر کیلئے حکم نہیں ہوتا۔

**تم اقول**: بے مرشدِ خاص اس راہ میں قدم رکھنے والوں میں بڑا خوش نصیب وہ ہے کہ ریاضتیں، چلّے، مجاہدے کرے اور اُس پر اصلاً فتح یاب نہ ہو، راہ ہی نہ کھلے جس کی دشواریاں پیش آئیں۔ یہ اپنی فلاحِ تقویٰ پر قائم رہے گا دو شرط سے۔ ایک یہ کہ اس کا مجاہدہ اُسے عُجب نہ دلائے، اپنے آپ کو اوروں سے اچھا نہ سمجھنے لگے، ورنہ فلاحِ تقویٰ سے بھی ہاتھ دھو بیٹھے گا۔ دوسرے یہ کہ عظیم محنتوں کے بعد محرومی کی تنگ دلی اُسے کسی عظیم امر میں نہ ڈال دے کہ اللہ کو کوئی کلمہ سخت کہہ بیٹھے یا دل سے منکر ہو جائے کہ اس وقت فلاح درکنار اُس کا پیر شیطان ہو جائے گا۔ اور اگر اپنی تقصیر سمجھا اور تذلّل و انکسار پر قائم رہا تو اس حکم سے مُستثنیٰ رہے گا یوں کہ جب راہ نہ کھلی تو راہ چلا ہی نہیں اور اُس کے مثل ہوا جو فلاحِ تقویٰ پر مقتصر رہا۔

**اقول**: قرآن کریم کے لطائف نامتناہی ہیں۔ اس بیان سے آیۂ کریمہ:

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَ ابْتَغُوْۤا اِلَيْهِ الْوَسِيْلَةَ وَ جَاهِدُوْا فِيْ سَبِيْلِهٖ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ

کے مبارک جملوں کا حسنِ ترتیب واضح ہوا۔ یہ فلاحِ احسان کی طرف دعوت ہے۔ اُس کیلئے

تقویٰ شرط ہے تو اولاً اُس کا حکم فرمایا کہ اِتَّقُو اللّٰہ اب کہ تقویٰ پر قائم ہو کر راہِ احسان میں قدم رکھنا چاہتا ہے اور یہ عادۃً بے وسیلۂ شیخ ناممکن ہے لہٰذا دوسرے مرتبہ میں قبلِ سلوک تلاشِ پیر کو مقدم فرمایا کہ وَابتغُوْا اِلَیْہِ الْوَسِیْلَۃَ اس لئے کہ اَلرَّفِیْقُ ثُمَّ الطَّرِیْقُ اب کہ سامان مہیا ہو لیا، اصل مقصود کا حکم دیا کہ وَجَاھِدُوْا فِیْ سَبِیْلِہٖ ''اُس کی راہ میں مجاہدہ کرو''۔ لَعَلَّکُمْ تُفْلِحُوْن ''تاکہ فلاحِ احسان پاؤ''۔

**ثم اقول**: یہاں سے ظاہر ہوا کہ اس راہ میں فلاح وسیلہ پر موقوف کہ اسے اُس پر مرتب فرمایا تو ثابت ہوا کہ ''یہاں بے پیر افلاح نہ پائے گا'' اور جب فلاح نہ پائے گا، خاسر ہوگا۔ تو حِزْبُ اللّٰہ سے نہ ہوا، حِزْبُ الشیطان سے ہوگا کہ رب عزوجل فرماتا ہے:

اَلَآ اِنَّ حِزْبَ الشَّیْطٰنِ ھُمُ الْخٰسِرُوْنَo (مجادلہ:19)

''سنتا ہے! شیطان ہی کا گروہ خاسر ہے''۔

اَلَآ اِنَّ حِزْبَ اللّٰہِ ھُمُ الْمُفْلِحُوْنَo (مجادلہ:22)

''سنتا ہے! اللہ ہی کا گروہ فلاح والا ہے''۔

تو دوسرا جملہ بھی ثابت ہوا کہ ''بے پیرے کا پیر شیطان ہے'' جس کا بیان ابھی گزرا۔

نَسْأَلُ اللّٰہَ الْعَفْوَ وَالْعَافِیَۃَ (السنیۃ الانیقہ فی فتاوٰی افریقہ سوال نمبر 83، 84)

یہ چند نمونے ہیں اُس عالم ربانی کی تعلیماتِ تصوّف کے۔ مزید رشحاتِ قلم جمع کئے جائیں تو مقالہ بہت طویل ہو جائے گا لیکن جو کچھ پیش ہوا، دیدۂ انصاف کیلئے کافی ہے۔ معارف کا ایک سمندر ہے جو امام احمد رضا بریلوی رضی اللہ عنہ کے قلم سے رواں ہوتا چلا جا رہا ہے۔ یہ حضرات ''اقول'' اس وقت لکھتے ہیں جب اپنی تحقیق اور اپنی بات بیان کرنی ہوتی ہے جو اگلے حضرات کے قلم سے تحریر نہ ہوئی۔ علم تصوّف میں بھی امام احمد رضا علیہ الرحمۃ کی اپنی تحقیقات آپ نے گزشتہ اوراق میں ملاحظہ فرمائیں۔ یہ ان کا وہ وصفِ خاص ہے جو اکابر صوفیہ کی صفوں میں بھی انہیں نمایاں مقام عطا کرتا ہے۔ اسی طرح علم جفر میں ان کے چند رسائل جو مرکزی مجلس رضا لاہور نے اصل مخطوطات کا عکس لے کر شائع کئے ہیں، ان میں بھی امام احمد رضا علیہ الرحمۃ کی ذاتی تحقیقات کافی مقدار میں ہیں۔ علم جفر خاص علومِ اولیاء

میں سے ہے اور خاص فضلِ ربانی جس کی دستگیری کرے وہی اس سے بہرہ ور ہوتا ہے۔ ورنہ محنتیں کرتا رہے، کچھ حل نہیں ہوتا۔ اب جس نے نہ صرف یہ کہ اُسے حل کیا ہو بلکہ کثیر خود ساختہ مصنفینِ جفر کی غلطیاں ثابت کی ہوں اور بیشمار اپنی تحقیقات رقم کی ہوں اُس کا پایہ کتنا بلند ہوگا؟ اور وہ اس فن کا کیسا جلیل القدر امام ہوگا؟ اہلِ علم اچھی طرح اس کا اندازہ کر سکتے ہیں بشرطیکہ سینہ قبولِ حق کیلئے آمادہ اور عناد و تعصب سے خالی ہو۔

## اکابر کی شہادت:

کسی بھی شخصیت کو اس کے معاصر زیادہ پہچان سکتے ہیں اور ان لوگوں کا بیان زیادہ معتبر ہوگا جو علم و فن میں خود بلند رتبہ ہوں اور جنہیں اُس شخصیت سے ملاقات اور اُسے جانچنے، پرکھنے کا موقع ملا ہو۔

امام احمد رضا رحمۃ اللہ علیہ نے سفرِ حج میں اکابر علمائے حرمین سے ملاقاتیں کیں، اُن کے ساتھ علمی مجلسیں بھی رہتیں، انہوں نے امام ممدوح کی باتیں بھی سنیں، زبانی بحثیں بھی دیکھیں، رشحاتِ قلم بھی ملاحظہ فرمائے۔ کردار و عمل، افکار و خیالات کا بھی جائزہ لیا۔ ان سب کے بعد امام احمد رضا بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کی مدح میں انہوں نے جو ارشادات تحریر کئے، انصاف کی آنکھیں روشن کرنے کیلئے کافی ہیں۔

وہ حضرات ایسے غبی اور کم علم نہ تھے جو ایک ہندی کے علم و فضل سے بلاوجہ متاثر ہو جائیں اور معرفت و حقیقت میں اس کے پایۂ بلند کا تحریری اعتراف کرنے لگیں، ان کا قلم ایسا بے احتیاط اور بے لگام نہ تھا کہ تحقیق و تفتیش کے بغیر ایک شخص کیلئے مدائح کا دفتر تیار کر دے۔ حرم کی سرزمین پر تو دنیا بھر کے علماء و مشائخ پہنچتے رہتے تھے لیکن وہ اکابر کس سے متاثر ہوئے اور کس کے علم و فضل کا خطبہ پڑھتے؟ اس سلسلے میں ایک بیان پر اکتفا کرتا ہوں۔

مدینہ منورہ میں علمائے کرام نے امام احمد رضا فاضلِ بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کا جو اعزاز و اکرام کیا اس کا ذکر کرتے ہوئے شیخ کریم اللہ مہاجر مدنی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

انی مقیم بالمدینة الامینة منذ سنین و یاتیها من الهند الوف من العالمین فیهم علماء و صلحاء و اتقیاء رأیتهم یدورون فی سکك البلد، لا یلتفت الیهم

